



قرآن فرماتے اور جس وقت آیۃ سجدہ آتی فی الفور سواری سے اتر کر زمین پر سجدہ کرتے اور حالت انفراد
میں تسبیحات رکوع و سجود پانچ و سات بلکہ نو و گیارہ پڑھتے اور کبھی تین ہی مرتبہ پر اقتصار فرماتے حسب
سنت اور حالت امامت میں چار دفعہ کہتے چند مدت بحالت امامت پانچ مرتبہ تسبیح رکوع و سجود میں
کہتے کہ حضرت حق جل و علی سے مسموع ہو گئی اور چار دفعہ کہنا شروع کیا تاکہ مقتدی تین مرتبہ تو ضرور
کہیں اور اسیطرح اسباب کی احتیاط کرتے کہ سنت میں نقصان نہو اور اسیطرح ایسی بھی احتیاط کرتے
کہ زیادتی بھی نہو اور سوائے نماز تراویح و کسوف و خسوف اور کسی نفل کی جماعت نکراتے اور اسکو
مکروہ جانتے اور ہر کام میں نماز استخارہ سے شروع کرتے اور کبھی دعا استخارہ ہی پر اکتفا فرماتے اور
تشہد میں انگشت شہادہ سے اشارت نکرتے کہ مذہب بعض میں حرام و مکروہ ہے ہر چند کہ بہت سے
علما اسکی سنیت کے بھی قائل ہیں مگر بحکم اذا دار الامر بین السنة والکراهة فترکه
اولی مع ذالک کبھی کبھی بمقتضائے حدیث نوافل میں اشارت بھی کرتے تھے تاکہ یہ عمل متروک
مطلق نہو اور فاتحہ ارواح پر جہات کیواسطے بعد نماز جو کہ مرسوم مشائخ زمانہ ہے نہ پڑھتے تھے
اور مریض کی عیادت کو جاتے اور ادعیہ ماثورہ مریض پر پڑھتے اور دفع مرض کیواسطے
توجہ باطنی فرماتے اور قبور کی زیارت کو جاتے اور مدعا و استعانت مدد فرماتے اور اموات سے
استعانت جائز رکھتے بلکہ خود بھی کرتے اور باطن سے توجہ دفع عذاب و ترقی درجات کیلئے
دعوت خاص قبول فرماتے اور دعوت عام میں تشریف نہ لیجاتے۔ اور مجلس سرود و مولود والی
میں حاضر ہوتے [illegible] مکتوب [illegible]
ذکر جہر کو ترک اولی جانتے خواص بشر کو خواص فرشتوں پر فضل دیتے اور نبوت کو ولایت سے
افضل جانتے اگرچہ ولایت اوسی نبی کی کیوں نہو اور حلیہ صحو کو حلیہ سکر پر ترجیح دیتے اور جو جاہل
نصیب عوام کالانعام سے کہتے اور بر اولیاء عشرت کو جو کہ خلائق کی ہدایت میں مشغول ہیں اولیائے
عزلت سے جو کہ جنگل و پہاڑ وغیرہ میں بیٹھے ہیں بہتر جانتے اور تمام اصحاب کو تمام اولیاء امت
سے خواہ وہ قطب ہوں یا غوث افضل جانتے اور مشاجرات صحابہ کو اجتہاد پر محمول فرماتے

اور ہوائے نفسانی سے مبرا سمجھتے طرق مشایخ مین طریقہ نقشبندیہ کو افضل سمجھتے اور فرماتے یہ
طریقہ طریقہ اصحابؓ ہے اور جو کہ اس طریقہ مین بدعات مثل جہر استغفاری ہین ناپسند فرماتے معہذا شیخ محی الدین ابن العربی
کو بنیکی یاد فرماتے بلکہ اظہار محبت فرماتے معہذا یہی ارشاد کرتے کہ ہر چند مجکو شیخ سے محبت ہے مگر بعض علوم
کشفی مین اونکی پیروی نہین کرتا اور حق اونکے خلاف سمجہتا ہون اگر خطا کشفی کو در رنگ خطا اجتہادی بعید از مواخذہ
جانتے بعض کتب مثل بیضاوی و بخاری و مشکوٰۃ و ہدایہ و شرح مواقف و بیضاوی حاشیہ عضدی و
عوارف کا درس بہی فرماتے تحصیل علوم کو سلوک صوفیہ پر مقدم کرتے اور فرماتے کہ صوفی جاہل
سخرہ شیطان ہے اور اگر کبہی سفر جانیکا اتفاق ہوتا تو دوشنبہ و پنجشنبہ کو شروع کرتے اور باقی ایام
کو بہی سفر کے واسطے مبارک جانتے کہ الایام ایام اللہ والعباد عباد اللہ اور جب سفر پر متوجہ ہوتے
تو دو رکعت نماز استخارہ پڑہتے اول رکعت مین قل یا ایہا الکافرون اور دوسری مین قل ہو اللہ
احد اور دعاء استخارہ بہی پڑہتے اور برآمد ہوتے وقت سورۃ فاتحہ و آیۃ الکرسی اور چارون
قل پڑہتے اور جسوقت سوار ہوتے تکبیر کہتے اور یہ آیۃ کریمہ پڑہتے سبحان الذی سخر لنا ہذا و
ما کنا لہ مقرنین و انا الی ربنا لمنقلبون اور جب شہر یا قریہ مین داخل ہوتے تو یہ پڑہتے
اللہم اسئلک خیرا ہذا المقام و خیر من بہ اور جب منزل پر نزول فرماتے تو یہ دعا پڑہتے
رب انزلنی منزلا مبارکا و انت خیر المنزلین اور اثناء عبور راہ مین اور ترپٹے اور تین مرتبہ
یہ دعا پڑہتے اعوذ بکلمات اللہ التامات من شر ما خلق اور دو رکعت نماز بہی پڑہتے اور
سفر مین ہمراہیون کو تلاوت سورۃ قریش کی ترغیب دیتے اور اسیطرح جس منزل مین پہونچے
واسطے خیریت منزل کے دعاء استخارہ پڑہتے اور بوقت تند ہوا چلنے کے یہ دعا پڑہتے اللہم
اجعلہا ریاحا و لا تجعلہا ریحا اللہم انی اسئلک خیرہا و خیر ما ارسلت بہ اعوذ بک من شرہا
و شر ما ارسلت اور بوقت آواز رعد و ظہور صاعقہ یہ تسبیح پڑہتے سبحان من یسبح الرعد بحمدہ
و الملائکۃ من خیفتہ و یرسل الصواعق اور اگر کسیکو بلا مین مبتلا دیکہتے تو یہ پڑہتے الحمد للہ
الذی عافانی مما ابتلاک بہ و فضلنی علی کثیر ممن خلقہا تفضیلا و جعلنی من المسلمین اور

اگر کوئی بات بری دیکھتے تو بھی یہی دعا پڑھتے اور کاغذ کی کبھی تعظیم کرتے حتی کہ ایک مرتبہ
کی نقل ہے کہ حضرت ساتھیوں کے ہمراہ تھے ایک مرتبہ لشکر سلطانی گنگا پر خیمہ زن ہوا حضرت نے
سب ہمراہیوں سے منع کر دیا کہ اس دریا کا کوئی پانی پئے کہ ہندؤں کا معبود ہے وہاں سے دور
ایک کنواں تھا وہاں سے پانی منگایا اور ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ حضرت کسی جگہ تشریف لیگئے
وہاں کنواں پانی کا نہ تھا کسی مخلص نے دولیے سقا کا پانی کہ وہاں سے تین چار
کوس پر تھا حضرت کے استعمال کیواسطے منگایا جب آپکو معلوم ہوا فرمایا کہ اس پانی کے بیچ میں اسکی
تعظیم پائی جاتی ہے اس سے فقط استنجا کریں۔ اور جب آئینہ دیکھتے یہ پڑھتے۔ اللھم کما
حسنت خلقی حسن خلقی وحرم وجھی علی النار اور اگر بازار میں گذر ہوتا تو کلمہ تمجید پڑھتے
لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت وھو حی لا یموت
وھو علی کل شیء قدیر ابدا ابدا ذو الجلال والاکرام اور جسوقت مسجد میں آتے
اگر وقت مکروہ نہ ہوتا تو دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھتے اور اسمیں کبھی فرق نہ آتا اور جو وقت داخل ہوتے
نیت اعتکاف فرماتے اور اسطرح نیت کرتے ان اعتکف مادمت فی ھذا المسجد اور جب
گھر سے باہر تشریف لاتے تو یہ پڑھتے توکلت علی اللہ واعتصمت باللہ لا حول
ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اور جب ہلال دیکھتے تو پڑھتے اللھم اھلہ علینا بالامن
والایمان والسلامۃ والاسلام ربی وربک اللہ اور ہاتھوں کی انگلیوں سے نقش لفظ
اللہ بناتے اور اگر مریض کی عیادت کو جاتے تو عافاک اللہ کہتے اور جب لباس پہنتے تو
پڑھتے الحمد للہ الذی کسانی ھذا الثوب بغیر حول منی ولا قوۃ اور لباس کا نام بھی تعیین کرتے
اگر عمامہ پہنتے تو ھذا العمامۃ اور قمیص ہوتا تو ھذا القمیص فرماتے اور اگر کوئی اور پوشاک ہوتی تو فرماتے
البس جدیدا وعش حمیدا ومت شہیدا غرض کہ ہر ایک امر میں حضرت کمال رعایت سنت
و مستحب رکھتے تھے اور اس امر کی خادموں کو بھی نہایت تاکید ہوتی تھی۔ **نقل ہے** کہ
ایک روز حضرت نے خادم سے فرمایا کہ فلانی جگہ قسم نعل رکھی ہیں اون میں سے تہبندی

نے آدمی روم سے چہہ دانہ لاکر سامنے رکہے آپنے ترش ہوکر فرمایا کہ ہمارے صوفی کو ابہی تا
معلوم نہین کہ اللہ وتر ویحب الوتر پہر فرمایا کہ رعایت قدر مستحبات سے ہر مستحب کو لوگ کیا سمجہے
ہین مستحب دوست داشتہ اللہ تعالیٰ ہے اگر دنیا و آخرت کو ایک ایک مستحب کے عمل مین دین تو بہی
کچہہ نہین فرمایا کہ مین اسقدر رعایت مستحب کی تا ہون کہ منہ دہوتے وقت خیال رہتا ہے کہ پہلے
پانی دا ہنے رخسار پر پڑے کیونکہ یعنی داہنے سے شروع کرنا مستحبات سے ہے **نقل ہے** کہ ایک
مرتبہ حضرت نے ایام سخت مین روزہ رکہنے شروع کئے اور باعث نحافت بدن کے دشوار ہوئی کسی نے
عرض کی حضرت یہ کیا دن روزہ رکہنے کے ہین فرمایا کہ ایک مرتبہ انہین ایام مین ماہ رمضان
گزرا ہے اوسمین اکثر دن کو استنجا کرنیکا اتفاق ہوا تہا اوسکی قضاء احتیاطی ہے اور اسی تقریب
مین اپنی والدکا ذکر کیا کہ جہانتک ممکن ہوتا روزہ دنمین دنکو استنجا نکرتے اور اگر بضرورت اتفاق ہوجاتا
تو اوسکی قضا رکہتے سبحان اللہ نعم السلف ونعم الخلف اور جس طرح حضرت رعایت مستحبات کرتے تہے
اسیطرح رعایت اداب بہی تہی **نقل ہے** کہ ایکمرتبہ حضرت پلنگ پر بیٹہکر دفعتاً اوٹہہ کہڑے ہوئے
اور فرمایا کہ بچہونے کے نیچے کاغذ ہی نکال لو گویا اسقدر گوارا نکیا کہ اتنے خادم کاغذ نکالے آپ بیٹہے
رہین اور ایکمرتبہ کا ذکر ہے کہ ایک حافظ فرش پر بیٹہا ہوا قرآن پڑہتا تہا حضرت نے جو خیال کیا تو
اپنے نیچے فرش زیادہ پایا جیسا کہ صدر نشین کے ہوتا ہے فی الفور وہ فرش زیادہ اپنے نیچے سے نکال دیا
اور اوس حافظ کے ہم فرش ہوگئے - خواجہ محمد ہاشم کشمی نے لکہا ہے کہ ایکمرتبہ حضرت پیشاب
کرنے تشریف لیگئے جب وہان بیٹہے تو دیکہا کہ ناخن پر سیاہی کا نکتہ لگا ہے دل مین خیال
گزرا کہ یہ نکتہ اسباب کتابت حروف قرآنی سے ہے معہ اسکے اسجگہ بیٹہنا خلاف ادب ہے یہ سوچکر فی الفور
باہر نکل آئے اور ہاتہہ دہوکر پہر استنجہ کو تشریف لیگئے -

## مقام چوتہا حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی کے سلوک کے بیان مین

سلوک مجددی سے لطائف عشرہ وسہ گانہ ولایت وکمالات ثلثہ وحقائق سبعہ سے مراد ہے

واضح ہو کہ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی کے نزدیک انسان ایک مجموعہ اجزاء عشرہ میں اربعہ عناصر
ونفس ناطقہ و قلب و روح و سر و خفی و اخفیٰ ہے اور انہیں کو لطائف عشرہ بھی کہتے ہیں منجملہ ان کے
اربعہ عناصر و نفس ناطقہ عالم خلق سے ہیں اور لطائف خمسہ یعنی قلب و روح و سر و خفی و اخفیٰ
عالم امر سے جملہ قوائے انسانی انہیں اجزا سے مرکب ہیں اور یہ اجزاء آپس میں ایک دوسرے کے
ضد ہیں جس طرح کہ اربعہ عناصر ایک دوسرے کی ضد ہیں اسی طرح پنجگانہ عالم امر میں بھی علیحدہ
علیحدہ خاصیت ہے نفس ناطقہ خود بخود ان جزوں سے یکسان تابع ہی نہیں ہو سکتا تا آنکہ یہ بکھر
جاتا ہے کہ سب اسکی فرمانبردار ہوں اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے ان ضدوں کو ایک
جگہ جمع کر کے ایک مزاج خاص اور ہیئت وحدانی عطا فرمائی اور اسکو ایک صورت خاص بخشی
کہ اجزاء منتشرہ متضادہ کی حفاظت کرے اور اس مجموعہ کا نام انسان رکھا اور باعتبار جامعیت
وحصول ہیئت وحدانی تشریف خلافت مشرف فرمایا یہ دولت عظمیٰ سوائے حضرت انسان کے اور
کسیکے نصیب نہیں ہوئی اصول ان لطائف عشرہ کے عالم کبیر میں ہیں منجملہ لطائف عشرہ اصول
قلب و روح و سر و خفی و اخفیٰ فوق العرش جسکو لامکانی بھی کہتے ہیں اور اصول عناصر اربعہ
ونفس تحت العرش مگر اصل ہر لطیفہ عالم خلق کی اصل لطیفہ لطائف عالم امر ہے چنانچہ اصل نفس
اصل قلب و اصل ہوا اصل روح و اصل آب اصل سر و اصل نار اصل خفی و اصل خاک اصل
اخفیٰ ہے اور جملہ خلق و امر داخل دائرہ امکان ہے چونکہ حق تعالیٰ نے اپنی حکمت بالغہ سے اس

دائرہ امکان

اصل اخفیٰ
اصل خفی
اصل سر
اصل روح
اصل قلب

عرش

اصل نفس
اصل آتش
اصل ہوا
اصل آب
اصل خاک

تنبیہ: اس ہیکل جسمانی میں جب عالم امر کو اسیر
اسی محل موہوم سے حکم معاوضہ ہے تو بسبب
علائق و عوائق ظلمات جسمانی اصول سے اسی
اصل کو بالکل فراموش کر دیا تو جب پیر کامل
مکمل ان اصول سے آگاہ و خبردار ہوتے
ہیں اور سالک مستعد ہوتا ہے اور اسکی حالت

طیران کرکے اوسمین داخل ہوکر استہلاک و اضمحلال پیدا کرتے ہین ابتدائے سلوک خفیفہ قلب سے
شروع ہوتا ہے اور اوسکے تین طریقہ مقرر فرمائے ہین **طریق اول ذکر اسم ذات** اوسکا طریقہ یہ ہے
کہ دل کو جمیع خطرات و حدیث نفس سے خالی کرکے صورت پیر کی باادب تمام حاضر کرے اور زبان کو
تالو سے لگائے اور بجمیع ہمت متوجہ قلب صنوبری کہ زیر پستان چپ بفاصلہ دو انگشت واقع ہے
ہو اور اسم مبارک اللہ اللہ بلا لحاظ کسی صفت کے زبان دل سے کہے بغیر اسکے کہ صورت دل کا
تصور کیا جائے یا سانس بند کیا جائے بلکہ سانس بجائے خود آئی جائے اور ذکر بجائے خود کرے
اور جب پچیس مرتبہ کہلے تو زبان سے کہے کہ آلہی مقصود میرا تو ہے اور رضا تیری اپنی محبت و
معرفت مجہی عطا کر یہ لطیفہ رزورنگ زیر قدم حضرت آدم علیہ السّلام ہے جس کسیکو اس لطیفہ کے
ذریعہ سے وصول ہوتا ہے اوسکو آدمی المشرب کہتے ہین بعد ازان بطریق مذکورہ بالا لطیفہ روح سے
کہ اوسکا محل زیر پستان راست ہے، ذکر ہے یہ لطیفہ برنگ سرخ زیر قدم حضرت ابراہیم علیہ السلام ہے جس
کسیکو اس لطیفہ کے ذریعہ سے وصول ہوتا ہے اوسکو ابراہیمی المشرب کہتے ہین بعد ازان سر سے
اسکا رنگ سفید زیر قدم حضرت عیسیٰ علیہ السّلام ہے جس کسیکو اس لطیفہ کے ذریعہ سے وصول ہوتا ہے
اوسکو عیسوی المشرب کہتے ہین زان بعد خفی سے اسکا رنگ سیاہ زیر قدم حضرت موسیٰ علیہ السّلام
ہے جس کسیکو اس لطیفہ کے ذریعہ سے وصول ہوتا ہے اوسکو موسوی المشرب کہتے ہین اسکے بعد
اخفیٰ سے اسکا رنگ سبز زیر قدم حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے جس کسیکا وصول
اسکے ذریعہ سے ہوتا ہے اوسکو محمدی المشرب کہتے ہین اوسکے بعد لطیفہ نفس سے کہ اوسکا محل
پیشانی ہے ذکر کرتے ہین اور اوسکے بعد لطیفہ قالب ہے کہ اوسکی جگہ تمام بدن ہی جاہے کہ ہر بن
مو سے ذکر جاری ہوجائے اور اسکو سلطان الاذکار کہتے ہین - دوسرا طریق ذکر نفی و اثبات
ہے طریقہ اوسکا یہ ہے کہ دو زانو بیٹھے اور سانس کو ناف کے نیچے بند کرے اور بزبان خیال لا کو ناف سے
کہینچکر فرق پر پہونچائے اور پہر وہان سے الہ کو کہینچکر داہنے مونڈہے پر لاوے اور الا اللہ کو مونڈہے
سے قلب پر پہونچائے کہ اس مجموع کا نقش لا معکوس (لا) ہوجاتا ہے اور بوقت چہوڑنے

سانس کے محمد رسول اللہ خیال میں کہے اور ذکر کرتے وقت کسی عضو کو حرکت نہ ہو اور ہر سانس میں
طاق عدد کہے کہ اسکو وقوف عددی کہتے ہیں اور جب اکیس مرتبہ کہلے تو زبان سے کہے کہ الٰہی
مقصود میرا تو ہے اور رضا بھی اپنی محبت اور معرفت مجھ کو عطا کر اور ہر وقت کہے لا الٰہ خیال کرے کہ
نہیں کوئی معبود اور ہر وقت الا اللہ کہے کے مگر اللہ۔

واضح ہو کہ جس نفس میں حرارت قلب و ذوق و شوق و رقت دلی بخوبی ظاہر و ترقی محبت و تیسر
موجب حصول کشف ہوتا ہے۔ اور ایک طریقہ مراقبہ ہے مراقبہ مشتق ہے ترقب سے اور ترقب
انتظار کو کہتے ہیں پس مراقبہ گویا انتظار فیض الٰہی ہے خاص کہ ہر وقت۔ یا ذو شکستگی تمام
متوجہ الی اللہ ہو اور کوئی خطرہ وغیرہ آنے نہ دے اس صورت میں ذکر کی کچھ ضرورت نہیں ہوتی
مگر اس طریقہ میں مدار کار صحبت و رابطہ شیخ پر ہے براہ محبت طالب صادق ہر ساعت شیخ سے
اخذ فیوض و برکات کرتا ہے اور بوجہ مناسبت باطنی آناً فاناً پیر کے رنگ میں رنگتا جاتا ہے
ذکر بغیر رابطہ شیخ اس طریقہ میں موصل نہیں ہے ہاں صرف رابطہ با رعایت ادب صحبت
و توجہ و التفات پیر بلا ذکر موصل ہے البتہ اور طریقوں میں کہ مدار کار اوراد و اذکار و ریاضات
و ارتعاشات پر ہے اور نہیں رابطہ کی چنداں ضرورت نہیں ہے بخلاف اس طریقہ کے کہ نسبۂ طریقہ
اصحاب کرام ہے و افادہ۔ استفادہ انعکاسی ہے اسمیں صرف صحبت شیخ با رعایت ادب کافی ہے
جسطرح صحبت حضرت خیر البشر علیہ و علی آلہ الصلوٰۃ والسلام بشرط ایمان و انقیاد کافی تھی اور یہی
وجہ ہے کہ یہ طریقہ جملہ طرق میں اقرب و اسبق۔ ارفق و اسلم و احکم و اصدق و اولیٰ و
اجل و ارفع و اکمل ہے۔ نظم: نقشبندیہ عجب قافلہ سالارانند + کہ برند از رہ پنہاں بحرم قافلہ را + از دل
سالک رہ جاذبہ صحبت شاں + می برد وسوسہ خلوت و فکر چلہ را + قاصرے گر کند ایں طائفہ را طعن
قصور + حاش للہ کہ برآرم بزبان ایں گلہ را + ہمہ شیران جہاں بستہ ایں سلسلہ اند + روبہ از
حیلہ چساں بگسلد ایں سلسلہ را + حضرت مجدد رضی اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ شکر اس نعمت عظمیٰ کا ہم
زبان سے کیا ادا کر سکیں کہ حضرت حق سبحانہ تعالیٰ نے اول از ابتدا تصحیح عقیدہ موجب آرائے اہل سنت

شاء اللہ تعالی سیسہم بسلوک طریقہ علیہ نقشبندیہ مشرف ساخت واز مریدان ومستبان این
بزرگ گردانید نزد فقیر یک گام درین طریقہ زدن برابر بہزار گام طریق دیگر است راہے کہ بکمالات
نبوت بطریق تبعیت ووراثت کشادہ میشود مخصوص باین طریق عالیست منتہائی طرق دیگر
تا نہایت کمالات ولایت است از انجا راہی بکمالات نبوت کشادہ انداز ینجاست کہ این فقیر
در کتب و رسائل خود نوشتہ کہ طریق این بزرگواران طریق اصحاب کرام است علیہم الرضوان چنانچہ صحاب کرام بطریق وراثت
از کمالات نبوت حظ وافر گرفتہ اند منتہیان این طریق نیز ازان کمالات بطریق تبعیت نصیب کامل میابند ومبتدیان ومتوسطان
کہ ملتزم این طریق اند وصحبت کامل بہ منتہیان این طریق دارند نیز امید وارند المرء مع من احب بشارتیست
دور افتادگان از ابعد اختتام لطائف سبعہ مراقبات شروع ہوتی ہین مراقبہ اول مراقبہ حضور ہے
یہہ مراقبہ ولایت صغری کا ہے فیض اسکا لطیفہ قلب پر آتا ہے اسجگہ حضور وجمعیت وبیخطرگی
یا کم خطری کی اقل درجہ چار گہڑی تک ہونا چاہیے اور یہ علامت تمامی قطع دائرہ امکان ہے
بعد ازان **مراقبہ معیت** ہے کہ مفہوم انہ وہو معکم اینما کنتم ہے یہ مراقبہ بہی ولایت صغری مین ہے
اسمین بہی فیض لطیفہ قلب پر آتا ہے یہان ظلال اسما وصفات مین سیر ہوتی ہے نسیان
ماسوا وغلبات نسبت وتوحید فعلی وتجلی برقی وشہود وحدت در کثرت (ولایت صغری)
وذوق وطپش وسکر ومستی وجذبات وواردات وفنا وبقا وآہ ونعرہ واستغراق وبیخودی
ورقت ودوام حضور ودیگر حالات مثل وحشت وحیرت وانکشاف سر معیت وحصول مقامات
عشرہ یعنے توبہ وانابت وزہد وقناعت وورع وشکر وصبر وتوکل وتسلیم ورضا اجمالا
وکشف قبور وکشف قلوب وکشف ارواح اس مقام مین حاصل ہوتی ہین ذکر اسم ذات ونفی
اثبات وتہلیل لسانی اسجگہ فائدہ بخش ہے بعد ازان ولایت کبری مین کہ ولایت انبیاء ہے
سیر واقع ہوتی ہے اور اسمین تین دائرہ اور ایک قوس ہے دائرہ اولی میں مراقبہ اقربیت ہے مفہوم
انہ نحن اقرب الیہ من حبل الورید ہے (قوس محبت) اسکا فیض لطیفہ نفس اور لطائف خمسہ پر آتا ہے حضور
وگرانی وعروج ونزول وجذبات مانند قلب اسجگہ بہی حاصل ہوتی ہین لیکن بہ نسبت قلب کے

اسجگہ مدرکی رکم حلاوت سے ذکر تہلیل زبان و خیال اسجگہ ترقی بخش ہے بعد ازاں مراقبہ محبت
کو مفہوم محبوم و محبوب سے یہ مراقبہ بھی ولایت کبری کا ہے اطمینان توسیع مقام صفات و تنہا
و اضمحلال حقیقت فنا و حقیقت اسلام و شرح صدر دوام شکر رضا اسجگہ حاصل ہوتی ہے
اور قضا پر چون و چرا باقی رہتی ہے قبول تکلیفات شرعیہ میں احتیاج دلیل نہیں رہتی میں
انابیت و اہتمام نیات و دنیا قصور و تہذیب اخلاق و تزکیہ رذائل مثل حرص و بخل
و حسد کبر و حب جاہ و عجب اس مقام میں حاصل ہوتا ہے بعد تمام ہونے ولایت کبری
کے **ولایت علیا** پیش آتی ہے اسجگہ مورد فیض عناصر ثلثہ ہیں آب آتش ہیں یہاں (ولایت علیا)
عناصر ثلثہ کو عروج و نزول ہوتا ہے سلطان الاذکار سے جو متایوں کو صفائی ہوتی ہے
وہ اور ہی اور یہ تصفیہ عناصر اور یہاں کے حالات و کیفیات بکمال لطافت و برکت
ہیں اور کچھ عجیب و غریب وسعت باطن میں پیدا ہوتی ہے اور ملاء اعلیٰ سے مناسبت
حاصل ہوتی ہے بلکہ ممکن ہے کہ ملائکہ کرام سے ملاقات بھی ہو اور اسرار باطن استار
میں ذکر تہلیل و صلوٰۃ نافلہ اسجگہ مفید ہیں بعد ازاں اگر فضل الٰہی شامل حال ہو تو **کمالات
نبوت** میں سیر ہوتی ہے کمالات نبوت عبارت دوام تجلی ذاتی بے پردہ اسماء و صفات
سے اسجگہ ایک نقطہ طے کرنا جمیع مقامات ولایت سے افضل بہتر ہے (کمالات نبوت)
یہاں حضور بے جہت رہتا ہے تحمل ثقلت و طیش و بیابانی و شوق حال و مقام توحید
وجودی و شہودی کے مراحل دور رہجاتی ہیں اور بجائے اوسکی برد یقین و نکارت و جہالت
حاصل ہوتی ہے یہاں وصل عریان و صفائی وقت و حقیقت اطمینان و اتباع ہو
الماثار المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و کمال وسعت وسعت باطن بے کیفی و یاس و حیران العقد وقت ہوتا
بات و ادراک اس جگہ جا ماست نارسائی ہے مورد فیض یہاں صرف لطیفہ خاک ہے اسجگہ
اور آئیندہ کے جملہ مقامات میں مدار طول قنوت و تلاوت قرآن شریف ترقی بخش ہے مگر تیس پارہ کم
سے کم نہیں چاہیئے اگر قرآن شریف یاد نہو تو ایکہزار مرتبہ سورہ اخلاص ہی کافی ہے اور اوراد و وظائف کا ہر ماثورہ کہاے

رہینے و سونے مین معمول کرنا چاہیئے غرضکہ اسجگہ جسقدر اتباع رسول اللہ صلعم ہوگا اوسیقدر ترقی باطنی ہوگی
بعد ازان مقام **کمالات رسالت** ہے اسجگہ مورد فیض ہیئت وحدانی ہے کہ بعد
تقرر تکمیل لطائف عشرہ حاصل ہوتی ہے جیسے کوئی حکیم حاذق متفرق اجزا کی ترکیب و وزن
درست کرکے ایک معجون خاص مزاج کی بنائے یہان (کمالات رسالت)
عروج و نزول و انجذاب تمام بدن کو نصیب ہوتا ہے بعد ازان مراقبہ **کمالات اولوالعزم**
پیش آتا ہے (کمالات اولوالعزم) اس جگہہ بہی مورد فیض ہیئت وحدانی ہے یہ مقامات
یعنے کمالات ثلثہ آپس مین قشر و مغز کا فرق رکھتے ہین مقام فوق مثل مغز خیال
کرنا چاہیئے اور مقام تحت مثل قشر واضح ہو کہ اسکے آگے ایک دوراہہ پیش آتا ہے ایک
بجانب حقایق انبیا اور ایک بجانب حقایق الہیہ خاندان مجددیہ مظہریہ سعدیہ مین بعد کمالات
حقایق الہیہ کی سیر کراتے ہین اور اخاندان مظہریہ للٰہیہ مین بعد کمالات حقائق انبیا کے
چونکہ راقم الحروف للٰہی ہے اس سبب سے بعد کمالات حقائق انبیا لکھتا ہون -
**حقیقت ابراہیمی** یہ مقام خلت از بس شگرف و کثیر البرکت ہے (حقیقت ابراہیمی)
اس مقام مین انبیا تابع حضرت ابراہیم خلیل اللہ علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام ہین اور حضرت حبیب
رب العالمین علیہ من الصلوٰۃ اکملہا باتباع ملت ابراہیم حنیفا مامور ہین اور اسیواسطے آنحضرت صلعم
نے برکات مطلوبہ اپنی کو حضرت ابراہیم علیہ السلام کے صلوٰۃ و برکات سے متشابہ کیا ہے کہ
اللہم صل علے محمد و علے آل محمد کما صلیت علی ابراہیم و علے آل ابراہیم انک
حمید مجید- اللہم بارک علے محمد و علے آل محمد کما بارکت علے ابراہیم و علے آل ابراہیم
انک حمید مجید- فرمایا ہے پس اس سے ہی خیر و برکت اس مقام کی دریافت کرنا چاہیئے
اسجگہ سالک کو انس خاص حضرت حق سبحانہ سے پیدا ہوتا ہے اور تمام خلق سے اسقدر
بے التفاتی ہو جاتی ہے کہ کسیکی توسط پر راضی نہین ہوتا گویا کہ واما الیک فلاحاجۃ لی کا
مصداق ہوتا ہے درود مذکورہ بالا تین ہزار مرتبہ پڑہنا اسجگہ ترقی بخش ہے حقیقت موسوی

یہ مقام محبیت صرفہ ذاتیہ حقیقت موسوی کا (حقیقت موسوی) علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام
ہے اسے بہت مناسبت حضرت کلیم اللہ علیہ السلام اس مقام پر پہنچے ہیں اس مقام میں محبت
عجیب قوۃ تمام ظاہر ہوتی ہے اور باوجود ظہور محبت ذاتی شان استغنائی ویسے ہی بڑی
ہی ظاہر ہوتی ہے اور یہی ہے کہ بعض مواضعات پر حضرت کلیم اللہ علی نبینا وعلیہ
الصلوۃ والسلام سے کلمات گستاخانہ سرزد ہوئے کما قال اللہ سبحانہ حکایۃ عن قولہ
علیہ الصلوۃ والسلام ان ہی الا فتنتک اور ایک قسم کا اسجگہ شور وشوق بھی پیدا ہوتا ہے
کہ مشتاق بہ ارنی انظر الیک ہو لیکن جو شور شوق قلب میں ہوتا ہے وہ اور ہے اور یہ اور ہے
وہ موجب شورش اور یہ باعث کمال اطمینان دوست۔ بیرنگی باطن بارادہ طاعت واسوا
ایلام وانعام محبوب ہوتا ہے۔ درود شریف اللہم صل علے محمد وآلہ واصحابہ وعلی جمیع الانبیاء والہم
خصوصا علی کلیمک مع ہی بقدر مذکورہ بالا ترقی بخش ہے حقیقت محمدی یہ مقام محبیت ومحبوبیت
ممتزجہ ذاتیہ حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ہے اس مقام میں تابع کو اپنے متبوع سے
ایسی مشابہت ومناسبت پیدا ہو جاتی ہے کہ گویا تبعیت درمیان سے اٹھ گئی اور
دونوں تابع ومتبوع زائل ہو جاتا ہے اور ایسا متوہم ہوتا ہے (حقیقت محمدی) کہ گویا
تابع ومتبوع ہر دو ایک ہی چشمہ سے پانی پیتے ہیں وہم آغوش ایک کناہ و ایک بستر میں
کہ تابع اپنے تئیں طفیلی اپنے متبوع کا جانتا ہے وہی قول امام ربانی مجدد الف ثانی کہ
محمد ازان دوست میدارم کہ رب محمد است اسجگہ ظاہر ہوتی ہیں اس مقام میں تمام
حرکات وسکنات دینی ودنیوی میں اتباع محبوب رب العالمین سید المرسلین مرغوب ہوتا
درود اللہم صل علے سیدنا محمد وعلے آل سیدنا محمد واصحاب سیدنا محمد افضل صلوتک عدد معلوماتک
وبارک وسلم تک اور مذکورہ بالا ترقی بخش ہے حقیقت احمدی یہ مقام محبوبیت ذاتیہ صرفہ سی باقی ہے۔
(حقیقت احمدی) اور یہ نسبت حقیقت سابق کے حضرت ذات سے ایک مرحلہ نزدیک ہے اور حکم عروج رکھتی ہے
کیونکہ حقیقت سابق حضرت صلعم کی تعین جسدی ہے اور یہ تعین روحی ہے اسجگہ علو نسبت

باشتشان انوار ظہور فرماتی ہے اور عجیب و غریب کیفیت حاصل ہوتی ہے امام الطریقہ حضرت
امام ربانی مجدد الف ثانی نے رحمۃ اللہ علیہ اس مقام کے ایضاح مین اس طرح
فرمایا ہے کہ حضرت پیغمبر ما صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مسمی بدو اسم است کہ ہر دو
اسم مبارک او در قرآن مجید مسطور است فرمود محمد رسول اللہ و در حکایت
بشارت روح اللہ اسمہ احمد و ہر کدام این دو اسم مبارک را ولایت علیحدہ است ولایت
محمدی ہر چند ناشی از مقام محبوبیت اوست علیہ الصلوٰۃ والسلام اما آنجا محبوبیت صرف کافی
نیست مزجی از نشاء محبیت نیز دارد اگرچہ ان مزج بالاصالت او را ثابت نباشد اما ما نع
مقام محبوبیت صرف است و ولایت احمدی ناشی از محبوبیت صرف است کہ شائبہ محبیت
ندارد این ولایت از ولایت سابق پیش قدم است و یک مرحلہ از مطلوب نزدیکتر است
محب مرغوب ترچہ محبوب ہر چند در محبوبیت تمامتر بود استغنا و بے نیازی او را کاملتر
باشد و در نظر محب زیباتر در آید و رعناتر نماید و بیشتر محبوب را بخود جذب سازد و شیفتہ و والاتر گرداند
؎ نہ تنہا آفتم زیبائے اوست ٭ بلائے من ز نایروا ئے اوست ٭ مراد از بلا فراط عشق
است سبحان اللہ احمد عجب اسمی است سامی کہ مرکب از کلمہ مقدسہ احد است و از حلقہ
حرف میم کہ از غوامض اسرار الٰہیت جلشانہ در عالم بیچون گنجایش ندارد کہ در عالم چون
تعبیر ازین سر مکنون بغیر از حلقہ میم توان کرد اگر گنجائش میداشت حضرت حق سبحانہ و تعالیٰ
آن تعبیر میفرمود احد احد است کہ لا شریک لہ است و حلقہ میم طوق عبودیت است کہ
بندہ را از مولے متمیز گردانیدہ است پس بندہ ہمان حلقہ میم است و لفظ احد از برائی تعظیم
و آمدہ است و اظہار و اختصاص او کردہ علیہ و علے آلہ الصلوٰۃ والسلام ؎ چو نام اینست
نام آور چہ باشد ٭ مکرم تر بود از ہر چہ باشد ٭ بعد از ہزار سال کہ آنرا تاثیری نہادہ اند
و تغییر امور عظام معاملہ آن ولایت با ین ولایت کشید و ولایت محمدی بولایت احمدی انجا میدہ کار
از دو طوق عبودیت بیک طوق رسید و بجائے طوق نخستین حرف الف کہ رمزے از ربّ است

متحقق گشت یعنی محمد احمد شد علیه و علی آله الصلوة والسلام بیانش آنست که دو طوق عبودیت
عبارت از دو حلقهٔ میم است که در اسم مبارک محمد صلی الله تعالی علیه و آله و صحبه وسلم درج
اندراج یافته است تواند بود که آن دو طوق اشارت به دو تعین او باشد علیه و علی آله الصلوة و
السلام یکے از آن دو تعین جسدی بشری است و دوم تعین روحی ملکی و در تعین جسدی
هر چند بواسطه عروض موت فتور رفته بود و تعین روحی قوت گرفته اما اثر آن تعین باقی مانده بود
هزار سال بایست تا آن اثر هم زائل شود و تمامی از آن تعین بماند و چون هزار سال آخر
آمد اثرے از آن تعین نماند و یک طوق عبودیت از آن دو طوق گسسته شد و در جای او
بجای آن طاری گشت و الف الوهیت که آثار او در رنگ بقائے مانده توان گفت بجائے آن
نشست ناچار محمد احمد گشت و ولایت محمدی بولایت احمدی انتقال فرمود پس محمد صلی الله
تعالی علیه و آله وصحبه عبارت از دو تعین آمد و احمد کنایت از یک تعین باشد و پس این اسم
بحضرت اطلاق اقرب باشد. از عالم دور تر بود. سوال فنا و بقا که مشایخ قرار داده اند و ولایت
را بآن مربوط ساخته بچه معنی است و این فنا و بقا که در تعین محمدی گفته شد بکدام معنی. جواب
فنا و بقا که ولایت بآن مربوط است فنا و بقا شهودیست اگر فنا و زوال است باعتبار نظر
است و اگر بقا و ثبات است هم باعتبار نظر انجا صفات بشری را استتار است نه زوال
و فنائے این تعین محمدی است بلکه اینجا صفات بشری را زوال وجودی متحقق است و
انخلاع از جسدی بروحی کائن و در جانب بقا اینجا هر چند بنده حق نشود و از بندگی بر
نیاید اما حق نزدیک تر افتد و معیت بیشتر پیدا سازند و از خود دورتر گشته احکام بشری
از وی مسلوب تر میگردد باید دانست که این عروج محمدی که مربوط بانتفای صفات
بشری است هر چند کار و بار او علیه و علی آله الصلوة والسلام بالاتر برد و در ذروه علیا رسانید
و از کثافت غیر و غیریت دور ساخت اما معامله مستفیدان او علیه و علی آله الصلوة والسلام تمام تحت
گسست و نور هدایت او که بواسطه مناسبت بشریت بود کمتر شد و توجهی که بجال این ایں

نیکان وداشت قلت پیدا کرد و نکبت محبوب خود مستوجبہ شد وازینجاست کہ بعد از ہزار سال ظلمات
کفر و بدعت مستولی گشت و نوار اسلام و سنت نقصان پیدا کردہ ربنا اتمم لنا نورنا واغفر لنا
انک علی کل شئ قدیر۔ بعد ملے حقیقت احمدی حب صرف پیش آتا ہے (حب صرف) علو ہر
اس مقام کے بسبب قرب ذات مطلق ولاتعین بیان نہیں ہوسکتی اول چیز کہ گنجینہ مخفی سے
ظہور پذیر ہوئے یہ ہی حب ہے اور یہ ہی حب منشار و مبدا خلق ہے اگر یہ حب نہوتی در ایجاد
کا بالکل پتا نہ ہوتا چنانچہ حدیث شریف کنت کنزا مخفیاً فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق لاعرف اسپر
نص قاطع ہے۔ یہ مقام خاص جناب رسول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہے پچھلے حقایق
اس مقام کے ظل ہین سر حدیث قدسی لولاک لما خلقت الافلاک اس سے دریافت ہوتا
دیگر حقایق انبیا کا اسجگہ کچھ نشان نہیں ملتا۔ من بعد **لاتعین** ہے کہ سیر قدمی کی اسجگہ گنجایش
نہین ہے (لاتعین) البتہ سیر نظری ہوتی ہے اور یہ سیر نظری ذات بحت و صفات ثمانیہ
یعنے تکوین و قدرت و سمع و بصر و کلام و علم و حیوۃ وانکے اصول واصول اصول مین
ہوتی ہے **حقیقت کعبہ** (حقیقت کعبہ) یہ مقام سرادقات عظمت وکبریائے ذاتیہ الہیہ ہے
اسجگہ باطن سالک پر ایک ہیبت وارد ہوتی ہے اور جب اس مقام مین فنا و بقا حاصل ہوجاتی
ہے تو سالک توجہ ممکنات اپنی جانب پاتا ہے **حقیقت قرآن** (حقیقت قرآن) عبارت مبدء وسعت
بیچون حضرت ذات سے ہے اسجگہ نکات واسرار مقطعات و متشابہات ظاہر ہوتے ہین اور وقت
قرات زبان قاری حکم شجرہ موسوی رکھتی ہے بلکہ بسا اوقات تمام قالب حکم زبان پیدا کرتا ہے
اور غالباً علامت انکشاف انوار قرآن مجید ایک ثقل باطن عارف پر ہوتا ہے گویا کہ انا سنلقی علیک
قولاً ثقیلا اس سے مراد ہے **حقیقت صلوٰة** (حقیقت صلوٰة) عبارت کمال وسعت بیچون حضرت
ذات سے ہے یہ مقام جامع جمیع کمالات ہے اگر حقیقت کعبہ ہے وہ بھی جزو صلوٰة ہے اور اگر
حقیقت قرآن ہے وہ بھی جزو صلوٰة ہے جس شخص کو اس مقام سے مناسبت تامہ پیدا
ہوجاتی ہے وہ بروقت نماز گویا از منشار دنیوی سے خارج اور منشار اخروی مین شامل ہوجا

ہے و معشوقیت حدیث اس قصد اسد کا کہ تراہ بوجہ کمال ظاہر ہوتا ہے اور جو دولت کہ حضور میں
آخرت ہے اوس سے حظ وافر حاصل ہوتا ہے مراد یہی ہا ملال و قرة عینی فی الصلوٰۃ اسکو
کہلاتا ہے صاحب فتوحات مکیہ نے لکہا ہے کہ صوم سے کہ ترک اکل و شرب اوس میں ہوتا ہے
صفات صمدیت میں شامل ہوتا ہے اور نماز سے کہ عابد و معبود کا امتیاز کرتا ہے عبدیت میں
آنکہ ہے امام الطریقہ حضرت مجدد الف ثانی فرماتے ہیں کہ صاحب فتوحات کا یہ کلام مبنی
بر توحید وجودی ہے کہ جسکا منشا سکر و عدم آگاہی حقیقت کار ہے جو لوگ کہ سماع و وجد و تواجد و رقص
و رقاصی کے جوگر ہیں اگر شمہ بہی حقیقت صلوٰۃ سے آگاہ ہوتے تو ہرگز ہرگز اوس طرف خیال بہی
نہ کیا کریں چون مدعیہ حقیقت رہا ما نہ زدند **معبودیت صرفہ** (معبودیت صرفہ) یہان کسیکی
مجال دم زدن نہیں عابدی و معبودی میں گنجائش قدم ہے مگر جب معاملہ معبودیت
صرفہ پر پہونچا تو پہر قدم کہاں اگرچہ الحمد للہ کہ سیر نظری کو اسکے جائز کہا ہے اور بقدر استعداد
مجال کس رکہی ہے ملا بودی اگر این ہم نبودی - شاید کہ فف یا محمد اسی کوتاہی قدم سے تا
ہے سیر نظری و سیر قدمی سے یہ مراد نہیں ہے کہ وہاں شہود و مشاہدہ ہے یا قدم رکہنے کی
مجال کس ہے بلکہ یہ سیر از قبیل متشابہات ہیں بس لم یذق لم یدر یہ ایک وصول مجہول الکیفیہ ہے
بصورت مثالیہ میں نظر آیا تو اوسکو سیر نظری کہا اور اگر وصول قدمی ہوا تو سیر قدمی کہا اگر
ان نظر کہا اور قدم کہاں اسکے عبادت صلوتیہ سے حدت نظر و ترلی بصر کو ترقی ہوتی ہے
ختم ہو کر طے مقامات محمدیہ توجہ و التفات ہر کامل مکمل پر موقوف ہے اسیلئے توجہ پیر کامل
ل لیئے بس لگ ہے اور کامل مکمل جسکی صحبت میں یہ مقامات حاصل ہوں الماد کالمعدوم
ن کاتب الحروف کے علم میں اسوقت حضرت مرشدنا و قبلتنا حضرت مولانا حافظ غلام نبی صاحب
ی للہی مدظلہم العالی کی خدمت با برکت و سعادت میں تو البتہ یہ مقامات بوجہ احسن حاصل ہوتے
اللہ تعالی نے اونکو تسلیک مقامات محمدیہ میں ایسی قوت قدسیہ عطا فرمائی ہے کہ جسکا
حکم عصائے موسی رکہتا ہے دیکہنے و کہنے و سننے میں بڑا فرق ہوتا ہے ۵ قدر

ین سے نشناسی بخدا تا نچشی + باوجودیکہ یہان خصوصاً ہندوستان پر از کفر و شرک و بدعت و دو ہیت
ہے مگر مبدء فیاض نے حضرت مرشدنا و مولینا کو ایسا سراپا تاثیر بنایا ہے کہ بارہا ایسا اتفاق ہوتا
ہے کہ بمجرد تلقین مقام سالک پر فیوض و برکات اوس مقام کے وارد ہو جاتے ہین اور توت
تسلیک مقامات اس سے قیاس کرنا چاہیئے کہ کسیکو صرف ایک مہینہ کے عرصہ مین اور کسیکو
ہر ایک مقام پر صرف سات سات توجہہ فرماکرکے سلوک مجددیہ کرا دیا ہے اور سالک نے بقدر
اپنی استعداد کے ہر مقام کا بخوبی امتیاز کیا وہذا من اعجب العجوبات ومن اعظم التصرفات اسوقت
تک حضرت کی خدمت سراپا برکت مین چالیس کے قریب آدمی جملہ مقامات مجددیہ حاصل
کرچکے ہین اور اجازت صغری و کبری تک تو اسقدر پہونچے کہ شمار نہین اللہ تعالیٰ حضرت کی عمر
شریف مین برکت کرے کہ وجود مسعود ایک آیت آیات الٰہی و رحمت رحمہائے رب العالمین سے ہے

ز اقصائے خطا تا غایت مغرب زمین امروز | نباشد ہیچ کس مانند او از نوع انسانی
ز اقطاب جہان دعوائی ہمتائیش نیرسد | سہا زاگر سزد با مہر تابان لاف رخشانی
ز خورشید جمالش نیست جز خفاش بے بہرہ | بجز احول نہ بیند کس درین عالم ورا ثانی
رسید مہر را با فیض او لاف جہانگیری | نباشد چرخ را با قدر او امکان ہمشانی
سبحان شو بندہ اش ای آنکہ میخواہی شدن آزاد | ز تسویلات نفسانی و تلبیسات شیطانی
تمنائے قبولش دارم و دانم کہ نا اہلم | مدد یا روح شاہ نقشبند و غوث گیلانی
سگم از سگ بسے کمتر تو نجم الدین صفت جانان | برین سگ بنگر اندر وی کرم ز احسان کہ میدانی

## مقام پانچوان حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی کے ملفوظات مین

ایک روز شب کے وقت حضرت نے یہ اشعار مولینا روم کے + عشق معشوقان نہانست
و ستیر + عشق عاشق با دو صد طبل و نفیر + لیک عشق عاشقان تن زہ کند + عشق معشوقان
خوش و فربہ کند مگر بکمال لطف و کیفیت پڑھے بعد ازان فرمایا کہ معشوقون کے عشق کو عاشقون

عشق سے بسبب علو کچھ مناسبت نہیں کیونکہ معشوقوں کا عشق صرف ذات عاشق سے متعلق
ہوتا ہے اور اسمیں صفات کا کچھ لگاؤ نہیں بخلاف عشق عاشق کہ اوسمیں سراسر معشوق کی صفات
سے صفات کا لحاظ ہے مگر ہاں اگر عاشق بسبب غلبہ و استیلائے عشق صفات معشوق سے
ذات معشوق پر گذر جائے تب البتہ اوسکے عشق کو معشوق کے عشق سے مناسبت ہو جاتی
ہے جیسے کہ مجنون عامری کے اوپر حال کی نقل مشہور ہے والا ابتدا و توسط میں عشق
عاشق میں صرف صفات منظور ہوتی ہے جیسے کہ عشق عاشق مجازی مین حال و خط
مد نظر ہوتا ہے اور عشق معشوق میں سوا ذات عاشق کے اور کچھ منظور نہیں ہوتا۔ پھر فرمایا کہ
صفات کیواسطے بے آرامی و تلون ضرور ہے اور اسی وجہ سے عشق عاشق با وصد
قلق و تغیر ہوتا ہے اور عشق معشوق مین تمکین یہ موجب زاری عاشق و بے نیازی معشوق ہے
اور یہ جو کہا کہ عشق معشوقاں نہاںست و ستیر یہ بھی محبت ذاتیہ کی طرف اشارہ ہے لان الذات
اخفی من الصفات و ادق منہا اور یہ حضرت کا فرمانا گویا عقیم و بے چون کے معنی کی بر مز و
اشارہ تفسیر کی ہے۔ ایک روز حضرت چارپائی پر لیٹے ہوئے تھے کہ ایک درویش حاضر نے
عرض کی کہ ایک کتاب میں لکھا دیکھا کہ شیخ ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ در ہر
چیز رحمت است الا در محبت کہ در وے ہیچ رحمت نیست کہ میکشند و ارکشتہ دیت میخواہند یعنے
سب چیز میں رحمت ہے لیکن محبت میں رحمت نہین کہ قتل کرتے ہیں اور مقتول سے خونبہا
مانگتے ہین۔ یہ سنکر حضرت چارپائی سے اوتر بیٹھے اور قدرے مراقب رہے بعد ازاں
خواجہ محمد ہاشم کشمی ایدی علیہ کے طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ یہ کلام عارف کے زوال میں و اتم
سے خبر دیتا ہے جسے یہ کلام کیا اوسنے گویا اپنا حال کہا ہے ہر چند کہ اوسکی حق میں
رحمت سے رحمت ہے لیکن وہ بیچارہ معشوق میں باقی اور محقق ہونیکے شوق میں اوس
رحمت کو رحمت نہیں جانتا کیونکہ اول جب وہ کشتہ محبت ہوا تھا تو معشوق سے دور
تھا اوسوقت اوسکو معشوق کی خبر مسکن کا حال سنا ہی رحمت تھا اور جب یہ حاصل

ہوگیا تو دیت کو رحمت سمجہا اور جب یہ بہی حاصل ہوگیا تو قرب کو رحمت جانا اور جب قرب بہی ہوگیا تو ہم آغوشی کو رحمت سمجہا اور جب یہ بہی نصیب ہوگئی تو اوسکو بہی کمی سمجہا اور عین معشوق ہونیکو رحمت سمجہا اور جب عین ہی ہوگیا تو بہر اوس سے بیشتر کی اور مدارج و مراتب ہین کہ اونکے شوق مین مراتب حاصل شدہ بہی کمی سمجہا اور ناحاصل شدہ کا حصول رحمت سمجہتا ہے اور یہ بہی فرمایا کہ یہہ جو کہا ہے کہ از کشتہ دیت خواہند یعنے مقتول سے خونبہا مانگتے ہین اسکے یہ معنی ہین کہ اوسنے بہ نسبت خود اپنے تئین کشتہ تصور کیا اور اوسپر معاملہ فنا و بقا جو گزرا اوسکو دیت یعنے خونبہا سمجہا اور جو کچہ کہتا ہے عالم حیرت مین کہتا ہے اور یہ معلوم نہین کہ ہر مرتبہ اوسکا قتل کامل نہین ہوا تہا کوئی رمق باقی رہگئی تہی بعد قتل ثانی کے ازالہ رمق باقیماندہ تہا جو بنظر تامل دیکہا تو قاتل کی نظر مین اور رمق باریک نظر آئی اوسکے ازالہ کیواسطے پہر سعی کی اسجگہ خونبہا طلب کرنا قاتل کا مقتول سے یہ ہے کہ مقتول اپنے تئین سراپا سپرد قاتل کرے - اسکے بعد اور بہی توجیہہ فرمائی کہ بکشند و از کشتہ دیت خواہند سے یہ بہی مراد ہے کہ باوجود فنا جسکو کہ زوال عین و اثر لازم ہے اسنے بندگی اور وظائف و تکالیف شرعیہ طلب کرلیتے ہین - ایک روز حضرت نے فرمایا کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی کی یہ رباعی

این وہم بود کز تو دمے برخیزد ✣ امکان و حدث براہ و روی برخیزد ✣ گر لطف خدا در رسد از راہ کرم ✣ شاید کہ دمے از تو دمے برخیزد ✣

اونکے زوال عین کیطرف اشارہ کرتی ہے ہر چند کہ اونکے نزدیک وہ زوال ایک لمحہ سے زیادہ نہین ہے کیونکہ زوال عین جو ہوتا ہے وہ تجلی ذاتی سے ہوتا ہے اور تجلی ذاتی اونکے نزدیک لمحہ سے زیادہ نہین ہوتی پس زوال عین بہی ایک لمحہ سے زیادہ نہوا اور صاحب خصوص تو بالکل زوال عین کے قائل ہی نہین کیونکہ اونکے نزدیک عین معلوم ہے پس معلومات الہی سے اگر اوسکو زوال ہو تو گویا علم الہی منقلب بجہل ہوا اور یہ محال اور اس قسم کے عقائد الہی اور زوال اثر کے بہی یہ بزرگ قائل نہین کیونکہ جب عین نہ زایل ہوا تو اثر کسطرح

زائل ہوگا اور بعض صوفیہ کے کلام سے پایا جاتا ہے کہ عین جاتا رہتا ہے اور اثر نہیں جاتا لیکن
میرے نزدیک عین و اثر دونوں جاتے رہتے ہیں جیسے کہ شیخ ابو سعید قدس سرہ کے کلام سے
اسکی صراحت ہوتی ہے اور جو زوال میں جاتے ہیں اور زوال اثر جائز نہیں رکھتے اون سے
یہ پایا جاتا کہ اونکا زوال میں کامل نہیں ہوا کیونکہ اثر حکم عرض رکھتا ہے اور عین حکم جوہر جب
جوہر جاتا تو پھر عرض کس جگہ باقی رہا تو دوسری طرح رہ سکتا ہے بعد ازاں حضرت نے شیخ
مہنہ کی یہ رباعی - جسمم ہمہ اشک گشت و چشمم بگریست + در عشق تو بے جسم همی باید زیست
از من اثرے نماند این عشق ز چیست + چون من ہمہ معشوق شدم عاشق کیست + پڑھی
اور جب یہ مصرع کو مکرر پڑھکر فرمایا کہ اسمے ہمارا اتفاق نہیں ہے بلکہ اس قول شیخ سنائی سے
کہ تو ئی چیز و دوئی برخیزد + ہاں اتنا فرق ہے کہ شیخ سنائی اوسکو برق کہتے ہیں اور میں
استمراری کیونکہ تجلی ذاتی میرے نزدیک دائمی ہے برق نہیں اور فرمایا کہ زوال عین ذات کو
مع دوئی لازم نہیں ہے اور نہیں ہو سکتی کیونکہ ہستی کہ ظل کو تھی اپنی اصل سے تھی اوسکو
وہ اپنی جانتا تھا اور جب اوسے اصل کو دیدی تو توئی برخیزد کا مضمون صادق آیا
کیونکہ توئی اوسمیں وہ ہے امانت تھی جو اوسمیں مودع تھی اور اوس نے اوسکے اہل کے
حوالہ کی لیکن دوئی دور نہیں ہو سکتی کیونکہ ظل اصل نہیں ہو سکتا - ایک روز بتقریب اس
کلام صاحب فصوص کے فرمایا کہ ان شئت قلت انہ الحق وان شئت قلت
انہ الخلق وان شئت قلت حق من وجہ وخلق من وجہ وان شئت قلت بالحیرۃ لعدم التمیز
بینہما - فرمایا موجود موہوم میں تمیز کرنا اور بات ہے اور تمیز ہونا اور کچھ اسیطرح نفی و اثبات
میں نہایت باریک فرق ہے کہ نفی ابتدا اور توسط میں متحقق ہے اور اثبات انتہا میں اور
اسی تقریب میں فرمایا کہ ہمارے خواجگان قدس اللہ تعالی اسرارہم کے طریقہ میں تعلیم
علم اسم ذات و نفی اثبات دونوں جاری ہیں لیکن مجھکو جو آگاہ کیا ہے وہ یہہ ہے کہ
اسم ذات کو جذبہ سے مناسبت ہے اور نفی اثبات کو سلوک سے مگر چونکہ اس طریقہ میں

جذبہ سلوک پر مقدم ہے اسلئے ابتدا مین اسم ذات تعلیم کرتے ہین اور جب سلوک مین قدم رکہتا ہے تو نفی اثبات تعلیم کرتے ہین ایک روز حضرت خلوت مین تشریف رکہتے تہے چند خادم بہی حاضر تہے ایک نے عرض کی کہ اسکا کیا سبب ہے کہ محافل و ہنگامون مین ظہور نسبت زیادہ ہوتا ہے اور خلوت اور تنہائی مین کمتر ہوتا ہے حضرت نے فرمایا کہ یہ ہی بہید ایک شخص نے حضرت خواجہ احرار سے دریافت کیا تہا اونکے جواب مین فرمایا کہ ہمارے خواجگان کی نسبت محبوب ہے اور قاعدہ ہے کہ جب محبوب کو خلوت مین بلاتے ہین تو شرماتا ہے بعد اسکے حضرت نے فرمایا کہ حضرت خواجہ کا یہ جواب لطیف و ظریف ہے لیکن حل اس دقیقہ کا نہ کیا خواجہ محمد ہاشم کشمی نے جو کہ اوسوقت موجود تہے عرض کی کہ حل کیا ہے حضرت نے فرمایا کہ حل یہ ہے کہ ظاہر و باطن مین آپسمین نسبت الفت آشنائے و ہمنشینی ہے جیسے کہ دوستون اور ہمنشینون مین محبت ہوتی ہے اور سالک کا ہر دو یعنی ظاہر و باطن اپنے اپنے کام مین مثلاً باطن توجہ و مراقبہ و حضور و ظاہر دیگر امور حسنہ مین مشغول رہتی ہے اور محافل و ہنگامون مین نسبت کثرت اختلاط خلق ظاہر باطن کی ہمنشینی و مجالست سے رہجاتا ہے اوسوقت باطن اپنے کام مین سرگرم اور مشغول ہوتا ہے یہ سبب ہے کہ اوسوقت غلبہ حضور و حلاوت زیادہ ہوتا ہے۔ اور جسوقت سالک سکوت مین جاتا ہے اختلاط خلق سے چہوٹ جاتا ہے اور باطن کیطرف بوجہہ محبت سابقہ مصاحب ہو کر مختلط ہو جاتا ہے تاچار باطن ہنکے حضور توجہہ مین فرق آجاتا ہے - خواجہ محمد ہاشم کشمی نے عرض کی کہ اکثر ہوتا ہے کہ سالک کو خلوت مین بہ نسبت مجالس کے زیادہ حلاوت ہوتی ہے اسکا کیا سبب ہے حضرت نے فرمایا کہ اوسکا باطن قوی تر ہوگیا ہے اور ظاہر پر غالب آگیا ہے بلکہ اوس نے اوسکو بہی اپنے رنگ مین کر لیا ہے اس سبب سے آرام زیادہ آتا ہے حضرت نے فرمایا کہ جسطرح ذات او سبحانہ تعالےٰ ادراک مین نہین آتی اسیطرح صفات او تعالیٰ بہی ادراک و مراقبات مین نہین آتین اور جو کچہہ مراقبات وادراک مین آتا ہے وہ ظلال صفات ہے اور یہ ہی میرا مختار ہے اور چاہئے کہ بحکم

اور کوئی یاد الٰہی میں مستغرق رہی تا کہ اللہ تعالیٰ موجود اور کرم تکو یاد کرے ذکر میں حصول الہام
و مکاشفات نکرے اور کوئی مطلب دل میں نرکھے بلکہ محض صاف طور پر ذکر و عبودیت مشغول رہے
اور قبول کرے اور جو کچھ عطا ہووے اور موافق اعتقاد اہل سنت و جماعت سوا اعتماد کرے اور تیرا
اہل بس مرید بسر کم ہو گو کہ اعتبار کرے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اور سو حصول کمالات
ذاتیہ و رعایت شریعہ او سبحانہ مراقبات صفات میں کمال خوف و حیرت ہوتی ہے بعض مشائخ
میں سنا ہے کہ مبتدیوں کو مراقبہ ذات سبحانہ فرماتے ہیں اور اوسکو نور بے رنگ محیط تمام عالم
بتلاتے ہیں اور ان مراقبہ والوں کے بیان سے ایسا مفہوم ہوتا ہے کہ اوس نور کو
بسیط و عریض خیال کرتے ہیں حق سبحانہ ایسے تخیلات سے منزہ ہے او تعالیٰ بسیط حقیقی
کہ اوسکو طول و عرض کی گنجائش نہیں ہے۔ ایک روز حضرت نے فرمایا کہ اگرچہ صوفیہ علیہ
سے دین محمدی کو بڑا فائدہ پہونچا اور صدہا ہزارہا آدمی اونکی برکت سے چاہ گمراہی سے
نکل کر کمالات کو پہونچے اور بہت سے اسرار غامضہ کتاب و سنت کی اونکے کشف سے
ظاہر ہوئے لیکن بعض ارباب سکر اس طائفہ سے ضرر بھی دین متین کو پہونچا کہ حالت
مستی میں جو اونسے کلمات سرزد ہوئے اونکو نا قصوں نے اپنا تکیہ کلام اور سند مال لیکن
اللہ تعالیٰ کو اونسے ان کلمات کی ظاہر کرانے میں حکمت ہوگی اور اونسے یہ کلمات بحکم
تخلقوا باخلاق اللہ موافق سنت الٰہی سرزد ہوئے کیونکہ قرآن مجید میں بھی متشابہات مثل
ید و استوی علی العرش وغیرہ واقع ہیں کہ جس سے بعض فرقوں نے اللہ تعالیٰ کا جسم ثابت کیا
اور گمراہ ہوئے حالانکہ اللہ تعالیٰ اونکی گمراہی سے واقف تھا بلکہ ان کلمات کے سرزد ہونے
میں متابعت سنت پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم بھی پائی جاتی ہے کیونکہ حضرت خاتمیت صاحب نے
فرمایا ضحک اللہ و ان اللہ خلق آدم علی صورتہ و رایت ربی فی سکک المدینة
فی صورة امرد شاب و وضع اللہ یدہ علی کتفی فوجدت بردہا حالانکہ انبیا صحو میں
جناب سید المرسلین صلعم کمال صحو میں تھے پس اگر صوفیہ سے اس قسم کے کلمات صادر ہوئے تو کوئی

جگہ طعن طعن کے نہین ہے پہر فرمایا کہ مین نے اپنے تئین ہمہ تن سپرد شریعت کردیا ہے میری زبان
قلم سے ہی بعض کلمات سکر آمیز سرزد ہوئے ہین دیکہیئے ظاہر ہین اوس سے کیا مطلب نکالتے
ہین **فرمایا** علوم و معارف مین کہ ترجمان مواجید و حال ہین اگرکچہ تناقض و تدافع واقع ہو تو
اوسکو اختلاف احوال و اوضاع پر حمل کرنا چاہیئے کیونکہ ہر وقت کے احوال علیحدہ اور ہر مقام
کے معارف جدا ہوتے ہین اور اختلاف اوقات و اوضاع پر غور کرنیسے تناقض و تدافع
مرتفع ہوجاتے ہین **فرمایا** کہ سرگرمی حضرت خواجہ جبتک تہی کہ جبتک میرا معاملہ انتہا کو نہ پہنچا
تہا اور جب میرا معاملہ انتہا کو پہنچا تو وہ سرگرمی جاتی رہی **فرمایا** کہ حضرت خواجہ فرمایا کرتے
تہے کہ سمرقند اور بخارا سے تخم لایا اور ہند مین بویا فرمایا کہ حصول برکت و ظہور عظمت کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ
باعتبار درجات اوسکے قائل کی ہے جسقدر پڑہنے والا بزرگ ہوگا اوسیقدر برکت و عظمت
زیادہ ہوگی اور ہمیشہ یہ فرمایا کرتے تہے کہ شاید اس سے زیادہ کوئی آرزو نہوگی کہ ایک گوشہ
مین بیٹھکر تکرار کلمہ طیبہ کرے مگر کیا کیجئے تمام آرزو میسر نہین ہوتین ایک روز فرمایا ہرچند کہ مین
نیا اور میرے عمل کیا ہین اور جوکچہ مجکو عطا فرمایا ہے محض کرم و فضل سے عطا فرمایا لیکن
اگرکچہ بہانہ ہو یہی ہوسکتا ہے تو یہ ہی ہوسکتا ہے کہ جوکچہ مجکو عطا کیا ہے بباعث متابعت
سرور دین و دنیا عطا کیا ہے اور جوکچہ نہین بخشا ہے وہ بباعث قصور اتباع نہین بخشا اور
سی تقریب مین فرمایا کہ ایک روز بہول کر پاخانہ مین مینے داہنا پیر پہلے رکہا اوس روز
ندشس احوال رہی آخرکار جب کمال ندامت کی تو احوال نے رجوع کیا ہمیشہ حضرت
پنے اصحاب کو کثرت ذکر و دوام حضور اور مراقبہ کیواسطے تاکید کرتے تہے اور فرماتے
یہ دار دار عمل ہی اور مزرعہ کشت کار چاہیئے کہ حضور باطن کو برعایت آداب اعمال
ظاہری جمع کرکے مشغول رہو **فرمایا** کہ بہت سے آدمی حضرت خواجگان کے رسائل کو
سمجھتے ہین کہ اس طریقہ مین کثرت عمل کے کچہ ضرورت نہین ہے یہ بالکل غلط ہے کیونکہ
طریقہ خواجگان اتباع اطوار نبوی ہین اوفق و اوثق ہے ہان اسقدر ہے کہ اس طریقہ

میں چونکہ ابتدا و توسط میں سکر و استغراق بہت ہوتا ہے اسواسطے مبتدی و متوسط
صرف فرائض و سنن موکدہ پر اکتفا کرتے ہیں معہذا رعایت عزیمت کو اہم مہام سے
سمجھتے ہیں اور پہر جب نہایت رجال تلوین سے تمکین پر پہونچتے ہیں ناچار بکثرت طاعت
و عبادت مشغول ہوتے ہیں اور اسوقت مدار کثرت ترقیات کثرت اعمال پر ہے فرمایا
کہ لوگ جانتے ہیں کہ ریاضت بہوک اور روزہ رکہنے پر منحصر ہے اور یہ نہیں جانتے کہ
توسط احوال کہانے اور پینے میں دوام صیام سے افضل ہے مثلاً کسی شخص کے سامنے
طعام لذیذ رکہا ہے اور اوس نے آدہی بہوک کہایا کہا کر ہاتھ ہٹا لیا یہ سخت ریاضت
اوسکے کہ کسی نے طعام نادیدہ امساک کیا ہو فرمایا کہ لوگ ہوس ریاضت و مجاہدات رکہتے
ہیں حالانکہ کوئی ریاضت برابر ادائے شریعت نہیں خصوصاً ادائے نماز جسطرح کہ فرمایا ہے
نہایت دشوار ہے حق سبحانہ فرماتا ہے وانہ لکبیرۃ الا علی الخاشعین فرمایا کہ احوال تابع
شریعت ہے نہ شریعت تابع احوال کیونکہ شریعت وحی سے قطعی ثابت ہو چکی اور یہ احوال
ظنی کشف و الہام سے ثابت ہوتا ہے فرمایا کہ بعض درویشان خام ناتمام پر تعجب آتا ہے
کہ ایسے کشف پر اعتماد کرکے مخالفت و انکار شریعت غرا ابتغا کرتے ہیں حالانکہ اگر موسیٰ کلیم اللہ
حیات رسول علیہ السلام کے عہد میں ہوتے تو اونکو بہی بلا متابعت غرا اور کچہ چارہ نہ تہا تو اس
پہر انکو اوروں کو کیا کہنا چاہئے فرمایا کہ حضرت خواجگان نے فرمایا ہے کہ نسبت ہماری
سب نسبتوں سے فوق ہے وجہ اوسکی یہ ہے کہ متابعت سنت سنیہ و رعایت عزیمت میں راسخ
ثابت قدم ہیں اس سبب سے اونکی نسبت بہی سب طریقوں سے فوق ہوئی فرمایا کہ
شرم آتی ہے کہ در صورت انفراد و استطاعت و قوت رکوع و سجود میں تہوڑی تسبیحات پر اکتفا
کیجاوے فرمایا کہ کرامات وہی معجزات پیغمبر ہیں جیسے کہ معجزوں سے ترویج دین مراد تہی اسیطرح
کرامتوں سے بہی وہ ہی مقصد ہے اس سے علاوہ اولیاؤں کا مطلب اظہار خوارق سے کچہ
حصول جاہ و ریاکاری و شہرت نہیں ہے اور باوجود اس نیت کے اکثر اولیاء اظہار

خوارق سے اخیر وقت مین نادم ہوئی اور بعضون کا قول ہے عقوبۃ الانبیا حبس الوحی
وعقوبۃ الاولیاء اظہار الکرامات وعقوبۃ المؤمنین التقصیر فی الطاعات اور جسقدر
قرب قیامت ہوتا جاتا ہے اوسیقدر دین ضعیف ہوتا جاتا ہے چنانچہ احادیث کثیرہ سے
یہ امر ثابت ہے لاجرم خوارق بہی کہ تقویت دین کیواسطے تہین تقلیل پذیر ہوتی جاتی ہین
خصوصًا جبکہ خیر البشر صلعم کو ہزار سال گذر چکے اور اس مدت کو تغیر دینے مین تاثیر عظیم ہے اولیا
عشرت مثل اولیا رعزلت غالبًا اظہار کرامات سے منع کر دیئے گئے ہین کہ ظہور خوارق مقتضیات
اسم الہادی سے ہی کہ رشد ہدایت سے تعلق رکہتا ہے و زمانہ اخیر مقتضی ظہور اسم المضل ہے
رواج بدعت وضلالت ہے جیساکہ حدیث شریف مین وارد ہے الحدیث ان بین
یدی الساعۃ فتنًا کقطع اللیل المظلم یصبح الرجل فیہا مومنا ویمسی کافرًا ویمسی مومنا
ویصبح کافرًا الحدیث اور فرمایا کہ کرامت کارباب ارشاد کو ضروری ہی یہ ہے کہ مریدان رشید
کی تبدیل اخلاق کرائین اور ایک حال سے دوسرے حال پر پہونچائین اور مرید سعادتمند ہر روز اپنے
مرشدون سے کرامتین مطالعہ کرتا ہے اور اپنے مین آثار تصرف پیر پاتا ہے اور مریدون کی علاوہ
اورونکو کرامات دکہانا اولیا ؤن کو کچہ ضرور نہین کہ معاملہ ولایت پوشیدہ وبہتر ہے۔ اولیائی تحت
قبائی لا یعرفہم غیری اس مدعا پر گواہ صادق ہے اور ایک جگہ تحریر بہی فرمایا ہے کہ خوارق
از ارکان ولایت نیست و نہ از شرائط آن بخلاف معجزہ نبی کہ از شرائط مقام دعوت است
لیکن ظہور خوارق از اولیاء اللہ شائع است تخلف کم کند اما کثرت ظہور خوارق بر افضلیت دلالت
ندارد و تفاضل آنجا باعتبار قرب الٰہی است جل شانہ تواند بود کہ ولی اقرب ظہور خوارق اقل باشد
از ابعد اکثر خوارق کہ از بعض اولیاء این امت بظہور آمدہ از اصحاب کرام رضی اللہ عنہم عشر عشیر
آن نیامدہ تا آنکہ افضل اولیاء بمرتبہ ادنی اصحابی نرسد نظر بر ظہور خوارق از کوتہ نظریست و
دلالت بر قصور استعداد تقلیدیست شایان قبول فیض نبوت و ولایت جماعہ اند کہ استعداد
تلمیذی در ایشان غالب است بر قوۃ نظر ایشان حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ بواسطہ

و دنگی بروورت مبدل تجرات و عبادت جزاہ عنا خیر الجزاء - فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی کمال عنایت
اگر کوئی کوچہ کو دیا ہے فقیر سے نہیں کہا کہ او ہمیں بجا وجود ہوا اور طالب حسب استعداد خود حسب توفیق
مین سالک کرتا ہے اوس کو تکمیل مین پہنچا دیتا ہوں -

## مقام چھٹا حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی کے مکتوبات مین

مین طالبے پیش شیخے بیاید باید کہ شیخ اور اول استخارہ فرماید از سہ استخارہ تا ہفت استخارہ
تکرار نماید بعد از استخارہا اگر تذبذبے در طالب پیدا نشد شروع در کار او نماید (فائدہ اقبال
قلب شیخ کامل مکمل بہی قائم مقام استخارہ ہے اور اگر استخارہ کرے تو نور علیٰ نور ہے) اول
اورا طریق توبہ تعلیم دہد در حصول توبہ بقدر اجمال اکتفا نماید و تفصیل آنرا امر ور ایام حوالہ کند
کہ ہمم درین ایام بسیار قاصر اند اگر اول تکلیف تحصیل تفصیل توبہ کردہ شود ناچار حصول آن
دیر طلبد و شاید درین مدت فتورے در طلب او رود و از مطلب باز ماند بلکہ توبہ را ہم
سر انجام ندہد بعد از ان طریقے کہ مناسب استعداد طالب است تعلیم نماید و ذکرے کہ
ملائم قابلیت اوست تلقین فرماید و توجہے بکار او در کار دارد و التفاتے بحال او مرعی نماید
و آداب و شرائط راہ را باو بیان سازد و در متابعت کتاب و سنت و آثار سلف صالحین ترغیب
فرماید و وصول مطلوب را بے متابعت این محال داناند و اعلام نماید کہ کشوف و وقائع
کہ سر موئے مخالفت بکتاب و سنت داشتہ باشد اعتبار نکند مستغفر باشد و تصحیح عقائد بمقتضائے
آراء فرقہ ناجیہ اہل سنت و جماعت نصیحت نماید و بتعلیم احکام فقہیہ ضروریہ و عمل بموجب
آن تاکید فرماید کہ طیران درین راہ بے این دو جناح اعتقادے و عملے میسر نیست و تاکید نماید کہ در
لقمہ محرم و مشتبہ را احتیاط نیک مرعی دارد و ہر چہ یابد نخورد و از ہر جا کہ یابد تناول نہ نماید
تا فتویٰ شریعت غرا دران باب راست نکند بالجملہ در جمیع امور کریمہ ما اتاکم الرسول فخذوہ
وما نہاکم عنہ فانتہوا نصب العین خود سازد - حال طالبان از دوام خالی نیست

یا از اہل کشف و معرفت اند یا از ارباب جہل و حیرت اما اللہ طی منازل و رفع حجب سیر در طی نقره
واصل اند در نفس وصول مرتبه نیست یکی را بر دیگری یا نکرد و شخص بعد از طی منازل بعیده
بکعبه میرسد یکی منازل راه را تماشا کرده رفت و تفصیل هر کدام از منازل را بقدر استعداد
خود دانسته رسید و دیگری از منازل راه چشم بسته رفت و بتفصیل اطلاع نیافته بکعبه رسید
هر دو شخص در نفس وصول بکعبه مساوی اند هیچ کدام را زیادتی نیست درین وصول بر دیگری
نباید دانست که نظر بازی علامت نقصان استعداد نیست گروهی باشند تام الاستعداد که ایشان
بلا مبتلا گردید **ایضاً** (نصیحت به پیران) محافظت کنند که امری صادر نشود که باعث نفرت
خلائق گردد که وبال عظیم است نفرت خلق مناسب حال ملامتیه است که نتیجه و دعوت کار
ندارند بلکه مقام ملامت نقیض مقام شیخی است پس این دو مقام خلط نماید و در شیخ
از روی ملامت کند که ظلم عظیم است و در نظر مریدان خود را مہمل از خود در احتیاط و
سوالست با مسترشدان او اظہار نماید که با ملامت استجعاب است که منافی افاده و استفاده
در محافظت حدود شرعیه یک رعایت نماید مہما امکن عمل بر رخصت تجویز نکند که ہم منافی
این طریقه علیه است و ہم مناقض دعوای متابعت سنت سنیه عزیزی فرموده است -
بہاء العارفین خیر من اخلاص المریدین چه ریای عارفان از برای انجذاب قلوب
طلاب است بجناب قدس خداوندی جل سلطانه پس ناچار از اخلاص مریدان بہتر باشد
وایضاً اعمال عارفان اسباب تقلید است مر طالبان را و در اتیان اعمال اگر عارفان عمل نکنند
طالبان محروم مانند پس عارفان ریا برای آن کنند تا طالبان تأسی اقتدا نمایند این
این ریا عین اخلاص است بلکه بہتر از اخلاص که از برای نفع خود باشد از ینجا کسی گمان
نکند که عمل عارفان محض از برای تقلید طالبان است و عارفان را بعمل احتیاج نیست
معاذ الله سبحانه این عین الحاد و زندقه است بلکه عارفان در اتیان اعمال بسائر
طالبان برابر اند و در اتیان اعمال یکسر از استغنا نیست عاقبت مائی الباب در اعمال

عارفان گاه هست که نفع طالبان که مربوط بتعلیم است نیز ملحوظ است و بآن اعتبار آنرا ریا نمی نامند
بالجمله در قول و فعل نیک محافظت نماید که اکثر خلایق درین اوان هنگامه طلب اند کاری بوقوع
نیاید که منافی این مقام باشد و جهال را بطعن اکابر رسانند از حضرت حق سبحانه تعالی استقامت
طلبند **ایضا** مدار این طریق بر دو اصل است استقامت بر شریعت محمدیه بر ترک ادنای ادا
آن راضی نباید شد و رسوخ و ثبات است بر محبت و اخلاص شیخ طریقت بر نهجی که اصلا بر وی مجال
اعتراض نماند بلکه جمیع حرکات و سکنات او زیبا و محبوب در نظر مرید در آید عیاذا بالله سبحانه
در ادنی از امور که باین دو اصل متعلق است خللی واقع شود و اگر بعنایت الله سبحانه این دو
اصل مستقیم است سعادت دنیا و آخرت نقد وقت است **ایضا** بدانکه منامات و
واقعات شایان اعتماد و اعتبار نیست اگر کسی خود را در خواب بادشاه دید یا قطب وقت
یافت فی الحقیقت نه چنین است بیرون خواب و واقعه اگر بادشاه شود یا قطب گردد مسلم است
پس از احوال و مواجید هر چه در بیداری و افاقت ظاهر شود گنجایش اعتماد دارد و الا فلا
بدانکه سالکان این راه از دو حال خالی نیستند مرید اند یا مراد اگر مراد اند طوبی لهم براه انجذاب
و محبت ایشانرا کشان کشان خواهند برد و بمطلب اعلی خواهند رسید هر ادبی که در کار
شود بتوسط یا بی توسط تعلیم شان خواهند شد و اگر زلتی واقع شود زود متنبه خواهند فرمود و بران
مواخذه نخواهند کرد و اگر به پیر ظاهری احتیاجی داشته باشند بی سعی ایشان بآن دولت دلالت
خواهند فرمود بالجمله عنایت ازلی جل سلطانه متکفل حال این بزرگواران است بسبب یا بی سبب
کار ایشانرا خواهند کرد والله یجتبی من یشاء و اگر مرید اند کار ایشان بی توسط پیر کامل مکمل دشوار
است پیری باید که بدولت جذبه و سلوک مشرف شده باشد و بسعادت فنا و بقا مستسعد گشته
و سیر الی الله و سیر فی الله و سیر عن الله بالله و سیر فی الاشیاء بالله را بانصرام رسانیده
و اگر جذبه او بر سلوک او مقدم است و بتربیت مرادان مربی شده کبریت احمر است کلام
او دوا است و نظر او شفا احیاء دلهای مرده بتوجه شریف او منوط است و تازگی جانهای

